# شجرۂ سلسلہ عالیہ چشتیہ نظامیہ فخریہ سلیمانیہ منظوم

# بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# شجرۂ سلسلہ عالیہ چشتیہ نظامیہ فخریہ سلیمانیہ نثر

الحمدُ للہِ ربِّ العٰلمینَ والصلوٰۃُ والسلامُ علیٰ رسولہٖ محمدٍ خاتمِ المرسلینَ وعلیٰ آلہٖ واصحابہٖ اجمعینَ الیٰ یومِ الدّینِ برحمتکَ یا الرحمٰن

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | اے خداوند عالم اے میرے رب غفور | اے کہ تیری ہر تجلی سینہ عاشق کا نور |
| ۲ | اے کہ تو ہے چارہ ساز و کارساز بیکساں | اے کہ تیری یاد سے تازہ دل روحانیاں |
| ۳ | بزم عالم ہے تیرے جلوہ کی ایک دلکش جھلک | نور سے تیرے ملی ہے ماہ و انجم کو چمک |
| ۴ | بخشنے والے ادھر بھی آج رحمت کا نزول | مجھ گنہگار زماں کا دل نہ رہ جائے ملول |
| ۵ | یا خدا بہر محمد ﷺ شافع روز جزا | تاجدار تخت اوحی شاہد بزم دنیٰ |
| ۶ | نازنین حضرت حق رازدار انما | عالم علم لدنی مظہر ذات خدا |
| ۷ | یا خدا بہر امیر المومنین مولا علیؓ | نیر برج امامت پیشوائے ہر ولی |
| ۸ | راحت جان نبی زوج جناب سیدہ | والد حسنین و باب شہر علم مصطفےٰ |
| ۹ | حضرت خواجہ حسن بصری کا صدقہ ساقیا | مجھ کو بھی جام شراب خودشناسی ہو عطا |
| ۱۰ | عبد واحد کا تصدق وہ مئے وحدت ملے | جسکے پیتے ہی خیال ماسوا دل سے مٹے |
| ۱۱ | یا خدا بہر فضیل ابن عیاض ذی حشم | یا خدا بہر جناب خواجہ ابراہیم ادہم |
| ۱۲ | یا خدا بہر سدید الدین حذیفہ مرعشی | شیشۂ دل میں مرے بھر دے شراب بیخودی |
| ۱۳ | یا خدا بہر امین الدین ہبیرہ مقتدا | تو مجھے اپنی امانت کا نگہباں رکھ سدا |
| ۱۴ | خواجہ ممشاد علوی دینوری کا واسطہ | دور ہو جائے مرے دل سے تخیل غیر کا |
| ۱۵ | یا خدا بہر ابو اسحاق شامی پیشوا | یا خدا بہر ابو احمد مجھے بیخود بنا |
| ۱۶ | بو محمد اور ابو یوسف کا صدقہ یا علی | یوسف یثرب کا دم بھرتا رہوں تا زندگی |
| ۱۷ | خواجہ قطب الدین مودودی کا صدقہ ساقیا | بادۂ توحید کا لبریز ساغر ہو عطا |
| ۱۸ | یا الٰہی از پئے حاجی شریف زندنی | از برائے خواجہ عثمان چشتی ہرونی |
| ۱۹ | یا خدا بہر معین الدین چشتی سنجری | غوث عالم خواجہ کل خواجگان ہند الولی |
| ۲۰ | نائب ختم الرسل لخت دل مولا علی | رکھ شراب معرفت ہر دم مرے دل میں بھری |
| ۲۱ | از برائے خواجہ قطب الدین کاکی بختیار | کشتۂ شمشیر الفت عاشق پروردگار |
| ۲۲ | از پئے خواجہ فرید الدین زہد الانبیا | حضرت گنج شکر بابا۔ امام الاولیاؒ |
| ۲۳ | یا خدا بہر نظام الدین چشتی مہ جبیں | یعنی سلطان المشائخ رحمۃ اللعالمین |
| ۲۴ | خواجہ محبوب الٰہی محرم راز خفی | ہر گھڑی آئے میرے کانوں میں صورت سرمدی |
| ۲۵ | یا خدا بہر نصیر الدین چراغ چشتیاں | یا خدا بہر کمال الدین کمال دو جہاں |
| ۲۶ | یا خدا بہر سراج الدین سراج الاولیا | یا الٰہی بہر علم الدین چشتی حق نما |
| ۲۷ | یا الٰہی بہر محمود عرف راجن نامدار | یا خدا بہر جمال الدین جمن ذیوقار |
| ۲۸ | خواجہ حسن محمد ﷺ کا تصدیق یا خدا | حضرت شیخ محمد کا وسیلہ کبریا |
| ۲۹ | یا خدا بہر جناب شیخ یحییٰ حق شناس | بھول کر بھی خواہش زہد و ریا آئے نہ پاس |
| ۳۰ | حضرت خواجہ کلیم اللہ کے صدقے مدام | مجھے میرے طور دل پر ہر گھڑی تو کر کلام |
| ۳۱ | یا خدا بہر نظام الدین چشتی باصفا | دور ہو جائے مری ہر فکر اے میرے خدا |
| ۳۲ | یا الٰہی بہر فخر الدین فخر دو جہاں | ساقئ صہبائے باقی رازدار کن فکاں |
| ۳۳ | ہاں اودھر بھی اک نگاہ لطف میرے ساقیا | ہاں مجھے بھی بادۂ حُبِ نبی اب ہو عطا |
| ۳۴ | جلوہ نور محمد ﷺ کا تصدق اے خدا | اپنے جلوہ سے مرے دل کو منور رکھ سدا |
| ۳۵ | تو مقاصد دینوی و دنیاوی بر لا مرے | حضرت خواجہ سلیمان تونسوی کے واسطے |
| ۳۶ | شیخ العالم خواجہ اللہ بخش کا صدقہ رحیم | مرتے دم ورد زباں ہو یا کریم و یا کریم |
| ۳۷ | یا خدا بہر جناب خواجہ موسیٰ تونسوی | سرو بستان سلیمان شمع بزم نوری |
| ۳۸ | اے شہنشاہ حقیقت ساقی بزم کرم | بادہ الفقر فخری اب عطا ہو دم بدم |
| ۳۹ | از پئے راز و نیاز عبد الرحمٰن باحیا | یا مصور تو ہر اک صورت میں ہو جلوہ نما |
| ۴۰ | از پئے ابن حسن پیر طریقت باکمال | رحمتیں روز جزا مجھ پر رہیں یا ذوالجلال |
| ۴۱ | یا خدا بہر حبیب رحماں فرمان کرم | آخرت میں بندہ ناچیز کا رکھنا بھرم |
| ۴۲ | یا خدا بہر جناب حضرت ماجد علی | انکے صدقے میں عطا کر مجھ کو جام بے خودی |
| ۴۳ | ہر گل باغ حیا کے صدقے میں شام سحر | اے میرے خالق میری جانب ہو بخشش کی نظر |

یا خدا بہر جناب حضرت منظور ماجدی نظر
دور ہو جائیں رنج و الم مٹ جائیں وسواس و خطر

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | الٰہی بحرمت سرور کائنات فخر موجودات احمد مجتبےٰ محمد مصطفیٰ ﷺ | وصال بتاریخ : ۲ ربیع الاول ۱۱ھ مزار اقدس مدینہ منورہ |
| ۲ | الٰہی بحرمت امام المشارق والمغارب حضرت علی بن ابی طالب کرم اللہ وجہہ | وصال بتاریخ : ۲۱ رمضان المبارک ۴۰ھ مزار شریف نجف اشرف |
| ۳ | الٰہی بحرمت حضرت خواجہ حسن بصری رضی اللہ تعالیٰ عنہ | وصال بتاریخ : یکم رجب ۱۱۰ھ مزار شریف بصرہ |
| ۴ | الٰہی بحرمت حضرت خواجہ عبد الوحد زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ | وصال بتاریخ : ۲۷ صفر ۱۷۷ھ مزار شریف بصرہ |
| ۵ | الٰہی بحرمت حضرت خواجہ فضیل ابن عیاض رحمۃ اللہ علیہ | وصال بتاریخ : ۳ ربیع الاول ۱۸۷ھ مزار شریف مکہ معظمہ |
| ۶ | الٰہی بحرمت حضرت خواجہ سلطان ابراہیم ادہمؒ | وصال بتاریخ : ۲۶ جمادی الاول ۱۶۲ھ مزار شریف شام نزد |
| ۷ | الٰہی بحرمت حضرت خواجہ سدید الدین حذیفہ المرعشیؒ | وصال بتاریخ : ۴ شوال ۲۰۳ھ مزار شریف شام نزد |
| ۸ | الٰہی بحرمت حضرت خواجہ امین الدین ہبیرۃ البصریؒ | وصال بتاریخ : ۷ شوال ۲۸۷ھ مزار شریف بصرہ |
| ۹ | الٰہی بحرمت حضرت خواجہ ممشاد علو دینوریؒ | وصال بتاریخ : ۲ محرم ۲۹۹ھ مزار شریف بصرہ |
| ۱۰ | الٰہی بحرمت سلسلہ چشتیاں حضرت خواجہ اسحاق چشتیؒ | وصال بتاریخ : ۱۴ ربیع الثانی ۳۲۹ھ مزار شریف شام |
| ۱۱ | الٰہی بحرمت حضرت خواجہ ابو احمد ابدال چشتیؒ | وصال بتاریخ : یکم جمادی الثانی ۳۵۵ھ مزار شریف خراسان |
| ۱۲ | الٰہی بحرمت حضرت خواجہ ابو محمد چشتیؒ | وصال بتاریخ : یکم رجب ۴۲۱ھ مزار شریف کوہ ہرات |
| ۱۳ | الٰہی بحرمت حضرت خواجہ ناصر الدین ابو یوسف چشتیؒ | وصال بتاریخ : ۳ رجب ۴۵۵ھ مزار شریف کوہ ہرات |
| ۱۴ | الٰہی بحرمت حضرت خواجہ قطب الدین مودود چشتیؒ | وصال بتاریخ : یکم رجب ۵۲۷ھ مزار شریف کوہ ہرات |
| ۱۵ | الٰہی بحرمت حضرت خواجہ حاجی شریف زندنی چشتیؒ | وصال بتاریخ : ۱۰ رجب ۵۵۴ھ مزار شریف زندہ پرگنہ بخارا |
| ۱۶ | الٰہی بحرمت حضرت خواجہ عثمان ہارون چشتیؒ | وصال بتاریخ : ۵ شوال ۶۰۳ھ مزار شریف مکہ معظمہ |
| ۱۷ | الٰہی بحرمت حضرت خواجہ خواجگان خواجہ معین الدین چشتی اجمیریؒ | وصال بتاریخ : ۶ رجب ۶۳۳ھ مزار شریف اجمیر شریف |
| ۱۸ | الٰہی بحرمت حضرت خواجہ قطب الدین اوشی بختیار کاکی شہید محبت چشتیؒ | وصال بتاریخ : ۱۴ ربیع الاول ۶۳۳ھ مزار شریف دہلی |
| ۱۹ | الٰہی بحرمت حضرت خواجہ فرید الدین مسعود گنج شکر | وصال بتاریخ : ۵ محرم ۶۶۴ھ مزار شریف پاک پٹن شریف |
| ۲۰ | الٰہی بحرمت حضرت سلطان المشائخ خواجہ محمد نظام الدین اولیا محبوب الٰہی بدایونی چشتیؒ | وصال بتاریخ : ۱۸ ربیع الثانی ۷۲۵ھ مزار شریف دہلی |
| ۲۱ | الٰہی بحرمت حضرت خواجہ مخدوم نصیر الدین محمود چراغ دہلی اودھی چشتیؒ | وصال بتاریخ : ۱۸ رمضان ۷۵۷ھ مزار شریف دہلی کہنہ |
| ۲۲ | الٰہی بحرمت حضرت خواجہ کمال الدین علامہ چشتیؒ | وصال بتاریخ : ۲۷ ذیقعدہ ۷۵۶ھ مزار شریف دہلی کہنہ |
| ۲۳ | الٰہی بحرمت حضرت خواجہ سراج الدین چشتیؒ | وصال بتاریخ : ۲۱ جمادی الاول ۷۷۰ھ مزار شریف پیران پٹن شریف |
| ۲۴ | الٰہی بحرمت حضرت خواجہ علم الدین چشتیؒ | وصال بتاریخ : ۲۶ صفر المظفر ۷۰۰ھ مزار شریف پیران پٹن شریف |
| ۲۵ | الٰہی بحرمت حضرت خواجہ شیخ محمود عرف شیخ راجن چشتیؒ | وصال بتاریخ : ۲۶ صفر المظفر ۷۰۰ھ مزار شریف پیران پٹن شریف |
| ۲۶ | الٰہی بحرمت حضرت خواجہ شیخ جمال الدین عرف شیخ جمن چشتیؒ | وصال بتاریخ : ۲ ذی الحجہ ۸۸۰ھ مزار شریف احمد آباد |
| ۲۷ | الٰہی بحرمت حضرت خواجہ شیخ حسن محمد چشتیؒ | وصال بتاریخ : ۲۶ ذیقعدہ ۸۸۰ھ مزار شریف احمد آباد |
| ۲۸ | الٰہی بحرمت حضرت خواجہ شیخ محمد چشتیؒ | وصال بتاریخ : ۲۹ ربیع الاول ۱۰۳۰ھ مزار شریف احمد آباد |
| ۲۹ | الٰہی بحرمت قطب مدینہ حضرت شیخ یحییٰ مدنی چشتیؒ | وصال بتاریخ : ۲۷ صفر ۱۱۴۰ھ مزار شریف مدینہ منورہ |
| ۳۰ | الٰہی بحرمت حضرت شیخ کلیم اللہ جہان آبادیؒ | وصال بتاریخ : ۲۴ ربیع الاول ۱۱۴۲ھ مزار شریف دہلی |
| ۳۱ | الٰہی بحرمت حضرت شیخ نظام الدین اورنگ آبادیؒ | وصال بتاریخ : ۱۲ ذیقعدہ ۱۱۴۳ھ مزار شریف اورنگ آباد |
| ۳۲ | الٰہی بحرمت خواجہ فخر الدین محب نبیؒ | وصال بتاریخ : ۲۶ جمادی الثانی ۱۱۹۹ھ مزار شریف دہلی نزد خواجہ مطیب الدین |
| ۳۳ | الٰہی بحرمت حضرت قبلہ عالم خواجہ نور محمد بہارویؒ | وصال بتاریخ : ۳ ذی الحجہ ۱۲۰۵ھ مزار شریف بہاروں شریف پنجاب |
| ۳۴ | الٰہی بحرمت حضرت خواجہ سلیمان تونسویؒ | وصال بتاریخ : ۷ صفر المظفر ۱۲۶۷ھ مزار شریف تونسہ شریف پنجاب |
| ۳۵ | الٰہی بحرمت حضرت کریم خواجہ اللہ بخش تونسیؒ | وصال بتاریخ : ۲۸ جمادی الاول ۱۳۱۹ھ مزار شریف تونسہ شریف پنجاب |
| ۳۶ | الٰہی بحرمت آفتاب عالم حضرت خواجہ حافظ محمد موسیٰ تونسویؒ | وصال بتاریخ : ۱۴ ذی الحجہ ۱۳[illegible]ھ مزار شریف تونسہ شریف پنجاب |
| ۳۷ | الٰہی بعجز و نیاز۔ خاکسار ذرہ بے مقدار :۔ خادم الفقرا محمد عبد الرحمٰن حیا بدایونی کرم فرما | وصال بتاریخ : ۳ جمادی الاول ۱۳ھ مزار شریف کیٹریرہ دہلی |
| ۳۸ | الٰہی بحرمت حضرت قبلہ عالم نور مجسم سیدی و مرشد و مولائی شاہ ابن حسن صاحب بدایونی | وصال بتاریخ : ۱۶ شوال ۱۹۶۵ھ مزار شریف مقدس میوہ شاہ قبرستان کراچی |
| ۳۹ | الٰہی بحرمت قبلہ سیدنا حضور حبیب الرحمٰن چشتی نظامی بدایونی | بطول حیات لاہور |
| ۴۰ | الٰہی بعجز و نیاز۔ خاکسار ذرہ بے مقدار :۔ خادم الفقرا ماجد علی چشتی نظامی کانپوری | وصال بتاریخ : ۱۵ ذی الحجہ ۱۴۲۳ھ مزار شریف قبرستان سیکٹر ۱۱/۴ اورنگی |
| ۴۱ | الٰہی بعجز و نیاز۔ خاکسار ذرہ بے مقدار :۔ خادم الفقرا سید منظور احمد چشتی نظامی ماجدی | بطول حیات اورنگی ٹاؤن L/11/8 کراچی |

خادم الفقرا وقار علی شاہ بتاریخ ۱۷ ماہ جمادی الاول ۱۴۳۱ھ مطابق تاریخ [illegible] ماہ مارچ ۲۰۱۰ء داخل سلسلہ شدہ